# امثال القرآن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اہل کفر اور اہل ایمان کے لیے مثال

ضَرَبَ اللَّهُ مَثَلًا لِلَّذِينَ كَفَرُوا امْرَأَتَ نُوحٍ وَامْرَأَتَ لُوطٍ كَانَتَا تَحْتَ عَبْدَيْنِ مِنْ عِبَادِنَا صَالِحَيْنِ فَخَانَتَاهُمَا فَلَمْ يُغْنِيَا عَنْهُمَا مِنَ اللَّهِ شَيْئًا وَقِيلَ ادْخُلَا النَّارَ مَعَ الدَّاخِلِينَ (10) وَضَرَبَ اللَّهُ مَثَلًا لِلَّذِينَ آمَنُوا امْرَأَتَ فِرْعَوْنَ إِذْ قَالَتْ رَبِّ ابْنِ لِي عِنْدَكَ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ وَنَجِّنِي مِنْ فِرْعَوْنَ وَعَمَلِهِ وَنَجِّنِي مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ (11) وَمَرْيَمَ ابْنَتَ عِمْرَانَ الَّتِي أَحْصَنَتْ فَرْجَهَا فَنَفَخْنَا فِيهِ مِنْ رُوحِنَا وَصَدَّقَتْ بِكَلِمَاتِ رَبِّهَا وَكُتُبِهِ وَكَانَتْ مِنَ الْقَانِتِينَ (التحریم:12-10)

اللہ نے ان لوگوں کے لیے جنہوں نے کفر کیا نوح کی بیوی کی اور لوط کی بیوی کی ایک مثال بیان کی۔ وہ دونوں ہمارے دو نیک بندوں کے ماتحت تھیں تو ان دونوں (عورتوں) نے ان سے خیانت کی تو وہ دونوں اللہ کے مقابلے میں ان کے کچھ بھی کام نہ آسکے اور کہہ دیا گیا کہ آگ میں داخل ہو نے والوں کے ساتھ تم دونوں بھی داخل ہو جاؤ۔

اور اللہ نے ان لوگوں کے لیے جو ایمان لائے فرعون کی بیوی کی مثال بیان کی ہے۔ جب اس نے کہا اے میرے ربا میرے لیے اپنے پاس جنت میں ایک گھر بنا دے اور مجھے فرعون سے اور اس کے عمل سے نجات دے اور مجھے ظالم قوم سے نجات دے۔

اور عمران کی بیٹی مریم (کی مثال بیان کی) جس نے اپنی شرمگاہ کو محفوظ رکھا تو ہم نے اس میں اپنی طرف سے روح پھونک دی اور اس نے اپنے رب کے کلمات اور اس کی کتابوں کی تصدیق کی اور وہ فرماں برداروں میں سے تھی۔




## کرنے کے کام

- آخرت میں نجات ایمان اور اعمال صالح کی بدولت ہے ،کسی رشتے داری و قربت کی بنا پر نہیں ہے ۔
- انبیاء بھی قیامت کے دن کسی کام نہ آئیں گے ۔ اس لیے اپنے اعمال کی خود فکر کریں ۔
- ایمان پر ثابت قدمی اختیار کریں۔
- دنیا کی خاطر اپنا ایمان نہ بیچیں ۔
- اللہ کے راستے میں مشکلات آئیں پر صبر و استقامت اختیار کریں ۔
- اپنی عزت و عصمت کی حفاظت کریں ۔
- رب کے فرماں بردار بنیں ۔

رَبِّ ابْنِ لِي عِنْدَكَ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ وَنَجِّنِي مِنْ فِرْعَوْنَ وَعَمَلِهِ وَنَجِّنِي مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ

یہ مال و دولت دنیا یہ رشتہ و پیوند
بتانِ وہم و گماں لا الٰہ الا اللہ

رَبِّ ابْنِ لِي عِنْدَكَ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ وَنَجِّنِي مِنْ فِرْعَوْنَ وَعَمَلِهِ وَنَجِّنِي مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ